✪ ..... حماد ظفر بادی-گوجرہ

تم سے کہنا ذرا سی رنجش پہ نہ چھوڑو وفا کا دامن
عمریں بیت جاتی ہیں دل کا رشتہ بنانے میں

✪ ..... محمد عرفان-ننکانہ صاحب

اک اجنبی شخص تھا جو پل بھر میں بچھڑ گیا
عمر بھر کی رفاقت کا اچھا صلہ دیا

✪ ..... محمد واصف-سوہاوہ کینٹ

تقسیم کی بابت کے کیا کہنے کشتی کے چار دن ملے
آدھا میدان جلتے بیتا آدھا راکھ اڑانے میں

✪ ..... محمد فیصل-تلہ گنگ

تجھے دوستی میں دھوکا تو ہم بھی دے سکتے ہیں اے دوست
مگر ہم ذات کے مغل کیانی ہیں ہمارے خون میں بے وفائی نہیں

✪ ..... عدنان عاشق-گوجر خان

یوں وفا کے سلسلے مسلسل نہ دکھ کسی سے اسد
لوگ اک خطا کے بدلے ساری وفائیں بھول جاتے ہیں

✪ ..... عدنان عاشق پریم-گوجر خان

کتنے مجبور ہیں تقدیر کے ہاتھوں فیاض
نہ اسے پانے کی اوقات رکھتے ہیں نہ اسے کھونے کا حوصلہ

✪ ..... فیاض احمد چانڈیہ-مظفر گڑھ

وعدہ تھا ان کا رات کو آئیں گے خواب میں ندیم
اور ہم تھے کہ رات بھر خوشی سے سو نہ سکے

✪ ..... ندیم احمد خان جوئیہ-اسلام آباد

عشق والے تو آنکھوں کی زبان سمجھ لیتے ہیں
ملتے ہیں سپنوں میں تو ملاقات سمجھ لیتے ہیں
ارے روتا ہے آسمان بھی اپنے پیار کے لئے
جانے کیوں لوگ اسے برسات سمجھ لیتے ہیں

✪ ..... واصف علی آرائیں-بھریار روڈ

معاف کرنا مجھے اے دل اس میں نہ ہے کوئی خطا میری
بے بس تھی میں نیکی بن کے ملی وہ مجھے سزا میری

✪ ..... عابدہ درانی-گوجرانوالہ

سندر ہاتھ میری ڈھیں کوئی تو ان کو چھونا ہو گا
پھول سے ہونٹ جب کھلتے ہوں
گے قسمت والا ہنستا ہو گا

✪ ..... عابد علی آرزو-سانگلہ ہل

جب یاد میری آئے تو ستاروں پہ نظر کرنا
ٹوٹ کے سنائیں گے داستاں میرے دل کی

✪ ..... اورنگ زیب-جہلم

نہ آیا وہ میرے مرنے کی خبر سن کر بھی میرا حال پوچھنے بھی
کہ شاید یہ بھی ملنے کا ایک نیا بہانہ ہے

✪ ..... ریاست خان-میانوالی

پیار جھوٹا سہی دنیا کو دکھانے آ جا
تو کسی اور سے ملنے کے بہانے آ جا

✪ ..... سلیمان-آمان کوٹ

جب لوگ جذبوں کی توقیر نہیں کرتے
ہم بھی کوئی اپنا دکھ تحریر نہیں کرتے
دل چیرتا ہے اس کا روکھا پن
کرتی ہے زباں وہ کچھ جو تیر نہیں کرتے

✪ ..... محمد شہباز گل-گوجرانوالہ

شکستہ دل ہوں مگر ملتا ہوں ہر ایک سے ہنس کر تنی
بھی تو فن ہے جو آیا ہے بہت کچھ کھو جانے کے بعد

✪ ..... محمد عمیر مظہر حسنی-تمکیاں

ہاتھوں کی لکیروں میں قسمت نہیں ہوتی
کٹے ہاتھوں کی بھی خدا تقدیر لکھتا ہے

✪ ..... ساجد حسن-مظفر گڑھ

یہ دنیا تجھے اس موڑ پہ لے آئے گی ڈیئر
ہنسنا تو بڑی بات ہے تم رو بھی نہ سکو گے

✪ ..... ایم ڈی اے گھول-کراچی

کاش میں کوئی پھول ہوتا تو تیرے ہاتھوں میں ہوتا
تو میری خوشبو سونگھتی میں تیرے ہونٹوں کو چومتا

✪ ..... کالو پرویس لکی-کراچی

گلہ ہو چمن کا آگ آفتاب سے
گھبرا گئی میری نظر کسی کے نقاب سے

✪ ..... سید عارف شاہ-جہلم

مت سمجھنا کہ سو کر تجھے بھول جاتے ہیں
ہم تو سوتے ہیں صرف تمہیں دیکھنے کے لئے

✪ ..... عبدالصمام-اٹک

ان کے لئے جب بھٹکنا چھوڑ دیا
یاد میں ان کی جب تڑپنا چھوڑ دیا
وہ روئے بہت آ کر تب زمانے پاس
جب ہمارے دل نے دھڑکنا چھوڑ دیا

✪ ..... شہناز مجید-میرپور ماتھیلو

◆✱◆



✪ ..... محمد اسحاق انجم-خان پور

تجھ سے بچھڑ کر جینا آسان تو نہیں ہے لیکن
اپنے ہاتھوں کی لکیروں کو مٹاؤں کیسے

✪ ..... شاہد نواز-گوجرہ

جیا کیا لکھوں کہ تیرے دل کو تسکین پہنچے دوست
کیا یہی کافی نہیں میری دعاؤں میں تم ہو

✪ ..... A.H.C.- Seet Pur

کوئی نہیں آئے گا تیرے سوا میری زندگی میں
اک موت ہی ہے اب جس کا ہم وعدہ نہیں کرتے

✪ ..... جنید سیف-ڈگری

دل میں سب کا ارمان نہیں ہوتا
ہر کوئی دل کا مہمان نہیں ہوتا
پھر جو اک بار دل میں سما جائے یاری
اس کو بھلا کر جینا آسان نہیں ہوتا

✪ ..... حماد ظفر بادی-گوجرہ

ان شام کی اداسیوں سے پوچھو ہمارے دل کی حالت ساحل
جب یاد تمہاری آتی ہے تو اندھیرے اور بھی گہرے ہو جاتے ہیں

✪ ..... محمد منیر قمر-کراچی

کاش اس کے دل میں ہمارے لئے کوئی جگہ ہوتی دوست
تو آج ہم پرندوں کی طرح بے گھر نہ ہوتے

✪ ..... فرحت یاسمین-خوشاب

منت کیوں مانگتے ہو ولیوں کے دربار سے انعام
وہ کون سا کام ہے جو ہوتا نہیں تیرے پروردگار سے

✪ ..... انعام علی-جنڈ

سبق پھر پڑھ صداقت کا، عدالت کا، شجاعت کا
لیا جائے گا کام تجھ سے دنیا کی امامت کا

✪ ..... خضر حیات-روڈہ تھل

کے سے شروع نام میرا، ایس سے شروع نام تیرا
اے میری جان صابر تجھ کو سلام میرا

✪ ..... خضر حیات-روڈہ تھل

اس نے ملنے کی بھی عجیب شرط رکھ چھوڑی ہے احسان
چل کے آنا تھا سوکھے پتوں پر مگر کوئی آہٹ نہ ہوئی

✪ ..... احسان سحر-میانوالی

ہزاروں نگاہیں میرے دل پہ وار کرتی ہیں
زخمی کر جاتی ہیں پر نگاہیں میرے ننھے دل کو

✪ ..... احسان سحر-میانوالی

جوانی کی حد ہے ذرا دیکھو تو اسے احسان
مجھے کھو کر وہ میرے جیسا ڈھونڈ رہی ہے

✪ ..... احسان سحر-میانوالی

مجھ سے کیا پوچھتے ہو تم حال میرا اے دوست
میرے اپنے ہر روز مجھے لفظوں کا زہر دیتے ہیں

✪ ..... محمد حمید مظہر حسنی-تمکیاں

ہزار برق گرے لاکھ آندھیاں اٹھیں
وہ پھول کھل کے رہیں گے جو کھلنے والے ہیں

✪ ..... پروفیسر واجد نگینوی-کراچی

وقت نور کو بے نور کر دیتا ہے
محبت بھرے دلوں کو چور کر دیتا ہے
کون چاہتا ہے اپنوں سے دور ہونا
وقت سب کو مجبور کر دیتا ہے

✪ ..... محمد فاروق-رحیم یار خان

وہ محبوب سے زندہ ہے خدایا کوئی
ورنہ کون جیتا ہے تیری دنیا میں تماشا بن کر کے

✪ ..... سجاد حسن جھوک والا-ملتان

ہم دکھی ہیں دکھ کی صدا کرتے ہیں
تم خوش رہو رب سے یہ دعا کرتے ہیں

✪ ..... سجاد حسن جھوک والا-ملتان

مجھے نہ ستاؤ اتنا کہ میں روٹھ جاؤں تم سے
مجھے اچھا نہیں لگتا اپنی سانسوں سے جدا ہونا

✪ ..... قمان حسن-ڈیرہ اسماعیل خان

عجیب انداز تھا اس کے ادھار مانگنے کا فراز
جیبوں میں ڈال کر ہاتھ کہتے ہیں روپے دیتے کیوں نہیں

✪ ..... وحید عمر-تھوتھل

مجھ سے بچھڑ کر بے نام ہو جاؤ گے
سوداگروں کے ہاتھوں نیلام ہو جاؤ گے
مجھ کو اچھا نہیں لگتا تیرا ہر اک سے ملنا
ہر اک سے ملو گے تو عام ہو جاؤ گے

✪ ..... جنید سیف-ڈگری

ہر ایک دل پہ پیار کا الزام نہیں ہوتا زینب
پیار معجزہ ہے معجزہ عام نہیں ہوتا
پیار تھوڑا سا بھی مل جائے تو سنبھال کر رکھو
کیوں کہ پیار انمول ہے اس کا کوئی دام نہیں ہوتا

شعیب شیرازی- جوہرآباد

اے اس بستی کے رہنے والے آج دیکھو منہ موڑ کے
ہم پردیسی جا رہے ہیں بستی تیری چھوڑ کے

عصمت اینڈ ثمر- چک شالی

حوادث سے الجھ کر مسکرانا میری عادت ہے
مجھے ناکامیوں کے بوجھ سے دبنا نہیں آتا

محمد عمیر مظہر سنی- سنگیاں

دے کر زخم وہ مرہم رکھتا تھا
بن رہا تھا یا واقعی وہ نادان تھا

ثقلین ساجد

تیری شراب کا نشہ تو صرف اک رات تک ہے ساقی
تو بھی مدہوش ہو جائے اگر دیکھ لے میرے یار کی آنکھیں

عطاء اللہ شاد- اڈا جسو آنہ بنگلہ

اشک بن کے میری چشم تر میں رہتا ہے
عجب شخص ہے پانی کے گھر میں رہتا ہے

قمر اعجاز گوندل- گوجرہ

نہ پوچھو ہم سے کوئی بات کہ خوشی اک سوال بن کر رہ گئی ہے
درد اٹھتے ہیں سینے میں کہ ہنسی اک خیال بن کر رہ گئی ہے

بہادر عادبانی- گھوٹکی

تجھے رونق میں دھوکہ تو میں بھی دے سکتا ہوں
مگر میں وہ انسان ہوں وہ دلیل صفت کا میری ذات میں بے وفائی نہیں

انعام علی- جنڈ

محبتوں میں جینے والے خوش نصیب ہیں
مانا کہ ہم ان سے دور ہیں لیکن پھر بھی بہت قریب ہیں

اعجاز ساحل- کوٹ رادھا کشن

تو نے تو یہ کہا کہ مجھے محبت نہیں ملی چاہت
مجھ کو تو یہ بھی کہنے کی فرصت نہیں ملی

رائے عیس ولی چاہت- اڈا جسو آنہ بنگلہ

ہم کو مٹا سکے یہ زمانے میں دم نہیں
ہم سے زمانہ خود ہے زمانے سے ہم نہیں

محمد افنان- رکن پنی

ہم زمانے میں بدنام اس لئے ہیں کاشی
کہ ہمیں لوگوں کی طرح بدل جانا نہیں آتا

عبادت علی- ڈی آئی خان

ان سے کہو کہ میری تقدیر سے کھیلنا چھوڑ دے
ہم تو وہ بدنصیب ہیں جو اگر کفن کی دکان کھولیں تو لوگ مرنا ہی چھوڑ دیں گے

ایم فاروق- رحیم یار خان

وعدہ نہ کرو اگر نبھا نہ سکو
چاہو نہ اسے جسے تم پا نہ سکو

عصمت اینڈ صغریٰ- چک شالی

یاد آتے ہو تو ہو جاتی ہیں پرنم آنکھیں
کیا تصور میں بھی ستانے کی قسم کھائی ہے

شعیب شیرازی- جوہرآباد

کیوں درد ملتا ہے اکثر دل لگانے کے بعد
کیوں یاد آتے ہیں اکثر بچھڑ جانے کے بعد

ثقلین ساجد

کون رکھتا ہے اس زمانے میں محبت کا بھرم اے ساقی
ہم کو تو اپنوں نے رلانے کی قسم کھائی ہے

بہادر عادبانی- گھوٹکی

یہ آئینے تجھے تیری خبر کیا دیں گے چاہت
آ دیکھ میری آنکھوں میں کہ تو کتنا حسین ہے

رائے عیس ولی چاہت- اڈا جسو آنہ بنگلہ

مت کر اتنا غرور صورت پہ اے حسینہ
ہم تیری صورت پہ نہیں تیری سادگی پہ مرتے ہیں

عبادت علی- ڈی آئی خان

چاند کو دیکھا تو یاد آ گئی صورت تیری
ہاتھ اٹھے ہیں مگر حرف دعا یاد نہیں

عصمت اینڈ صغریٰ- چک شالی

اب ان سے ملیں گے تو انہیں خوب رلائیں گے شیراز
سنا ہے انہیں روتے ہوئے لپٹ جانے کی عادت ہے

شعیب شیرازی- جوہرآباد

یہ نیند میں ڈوبی ہوئی آنکھیں مجھے سونے نہیں دیتیں
ذرا ٹھہرو مجھے بھی نیند آ جائے تو سو جانا

ثقلین ساجد

چہرہ دل سے دیکھا جاتا ہے خوبصورتی سے نہیں
پیار دوستوں سے کیا جاتا ہے دشمنوں سے نہیں

بہادر عادبانی- گھوٹکی

بستی کو محبت میں فنا کون کرے گا ..... یہ قرض ادا میرے سوا کون کرے گا
ہاتھوں کی لکیروں کو ذرا دیکھ کے نجومی ..... یہ دیکھ میرے ساتھ وفا کون کرے گا

شعیب شیرازی- جوہرآباد

❑❀❑



# آپ کے خطوط

**نیرب اقبال کوٹ ادو** سے لکھتے ہیں۔ میں دسویں کلاس کا طالب علم ہوں اور میں پہلے جاسوسی ڈائجسٹ پڑھتا تھا پھر میرا دوست ہے اس نے اور ڈراؤنی کہانیوں کا باقاعدہ قاری بنا دیا مجھے پہلی بار خوفناک ڈائجسٹ دیا میں نے پڑھا تو بہت ہی مزہ آیا یہ اسی نومبر کی بات ہے شمارہ بہت ہی زبردست تھا کالا بلیک میگزین خونی ناگن۔ اور بھوت حسینہ بہت ہی مزے کی کہانیاں تھیں میں پہلی بار کسی ڈائجسٹ میں خط لکھ رہا ہوں اگلی بار کوشش کروں گا کوئی کہانی بھی لکھ کر بھیجوں اللہ اس ڈائجسٹ کو ترقی عطا فرمائے آمین۔ مغیرہ فارقلیط۔ ذیشان خان۔ حنظلہ۔ امیر حمزہ۔ سارا اور ڈائجسٹ کے سٹاف کو خصوصاً سلام قبول ہو۔

**اریج تمنا** لکھتی ہیں میں خوفناک کی نئی لکھاری ہوں اور لہذہ مجھے خوش آمدید کہنا بنتا ہے اور کہنا بھی چاہیے سوری جی میں تو بھول ہی گئی ہوں معاف کرنا پلیز کیا حال ہے اب میں آ گئی ہوں نا اب آپ بالکل ٹھیک ہوں گے اور میرا حال نہ پوچھنا کیونکہ میں بالکل ٹھیک ہی ہوں مجھے کہانیاں لکھنے کا شوق ہے مگر میرے خاندان یا پھر زندگی میں ایسا کوئی نہیں جو میری حوصلہ افزائی کرے اور میں کہانی لکھنے کی کوشش کروں گی اور کوشش کروں گی کی قابل اشاعت ہو مجھے یہ رسالہ لیے ہوئے دوسرا مہینہ ہے اور آج میرے پاس دوسرا رسالہ ہے میں ایک اچھا اور بہترین ساتھی چاہتی ہوں اور خاص طور پر باوفا ہو باکردار ہو اور بااخلاق بھی ہو اور باعمل بھی ہو کیونکہ آج تک مجھے صرف دو دوستیں ملیں ہیں جنہیں میں نے حد سے زیادہ پیار کرتی تھی مگر وہ دونوں نے مجھے دھوکہ دیا ہے اب شاید مجھے رسالے کے ذریعے اچھی دوست مل جائے جو دکھ درد میں بھی میرا ساتھ دے اور خوشی میں بھی بہتر ہو بہتر یہی ہو کہ دوست صرف گوجرانوالہ میں ہو کیونکہ میں بھی گوجرانوالہ کی ہوں مجھے کسی دوست کی اشد ضرورت ہے۔

**مہرین گل۔ مغلپورہ لاہور** سے لکھتی ہیں تمبر کا شمارہ میرے سامنے ہے سرورق پر نا ہی تھا اسلامی صفحہ پڑھ کر ایمان تازہ کیا کوٹ جناح ابناس۔ عادت سے آپ کا نام تو مشکل ہے مگر کہانی اچھی ہے ویسے آپ صاحب ہیں یا صاحبہ۔ مایا کال رائٹر کا نام دیکھا تو پڑھنے سے گریز کیا کہانی کا نام نقل شدہ تھا۔ یاسین احمد آپ نے کیوں لکھنا چھوڑ دیا ہے حالانکہ آپ خوفناک میں سب سے اچھا لکھتے ہیں اس لیے میری آپ سے گزارش ہے کہ آپ لوٹ آئیں ریاض احمد بھائی صاحب آپ بھی باقی سب کی طرح ہی ہیں میرے پسندیدہ رائٹر ہیں آپ لکھنے لگے ہیں تو قارئین کو اپنے قلم میں ڈبکیاں لگوانے لگتے ہیں آپ کچھ عرصے سے بھی غائب ہیں کیوں کیا بات ہے۔ آپی کشور کرن بہت خوب لکھ رہی ہیں آپ کا نام انڈین سنگر کشور کمار کی یاد دلاتا ہے مصباح کریم میوانی آپ بھی کہانیوں میں انٹری دیں بہت جلد میں بھی ایک کہانی بھیجوں گی جسے پڑھ کر سب دانتوں میں انگلیاں دبا لیں گے کہ انداز بردست لکھا ہے۔ ساحل دعا بخاری خدا کے لیے اب خوف ناک کی جان چھوڑ دو اقرا آپی آپ قسط وار کہانی لانے کا وعدہ کہاں گیا جلدی آئیں قادری سسٹرز یار آپ لوگ بھی آ جائیں سب کی خدمت میں دل

کی گہرائیوں سے سلام۔

فلک زاہد۔ لاہور سے لکھتی ہیں تمام قارئین کو سلام سب خیریت سے ہو گے اگست کا شمارہ چاند رات کو ملا حسب معمول خطوط کی محفل رنگا رنگ تھی اشعار بھی اچھے تھے جبکہ کہانیوں میں عثمان بھائی کی کہانی نا قابل پسند آئی جو کہ ایک سبق آموز کہانی تھی ہم سب کو بھی زیبا ناز کی رائے سے اتفاق کرنا چاہئے کہ بچوں کو جنات کے متعلق نہ بتایا جائے جب وہ بڑے ہو جائیں گے تو خود ہی سمجھ جائیں گے میرے نزدیک وہ لوگ بے حد بے وقوف ہیں جو جنات کو نہیں مانتے جب قرآن میں انکا ذکر ہے تو انکار کیسا۔ پھر دشت جنون انکل ریاض احمد کی اور بکھرے گلاب ساحل دعا بخاری کی بہت پسند آئی جبکہ گیسٹ ہاؤس کا راز محسن شہزادی۔ اچھی کوشش تھی ۔کوٹ جناں کی دوسری قسط نہیں تھی پتہ نہیں کیوں رائٹر حضرات غائب ہو جاتے ہیں کہانی مکمل ہی نہیں لکھتے پہلی قسط کب آ رہی ہے تو دوسری جانے کب ملتی ہے ادارے والے بھی شائع نہ کریں میں سب کو بتانا چاہتی ہوں لکھنے والے سے زیادہ پڑھنے والا جانتا ہے کہ کہانی اچھی ہے یا بری اس لیے جن کی کہانی پر تنقید ہوتی ہے وہ برا مان جاتے ہیں۔ خدا حافظ۔

فرخندہ جبیں بہاولپور سے لکھتی ہیں۔ امید ہے کہ آپ سب خیریت سے ہوں گے نومبر کا شمارہ ملا گیا پر مجھے آخر میں ملا تھا پڑھکر بہت خوشی ہوئی انتظار کی سب گھڑیاں ختم ہو گئیں سب سے پہلے اپنے دوستوں کے خط پڑھے جس میں مصباح کریم میواتی کا خط پڑھ کر دل کو بہت سکون ملا کہ انہوں نے بہت ہی پیار سے مجھے یاد کیا ہے اور اپنے خط میں آ گئی تو لگا کہ میں آپ بھی آپ سے بہت پیار کرتی ہوں سجنا جی آئی لو یو میرا سارا پیار اور دعائیں آپ کے لیے ہیں پر گزارش ہے کہ رابطہ میں رہا کریں ہمارا دل نہیں لگتا آپ کے بنا آپ میری پیاری جان ہو آپ کا خط پڑھ کر بے حد خوشی ہوئی میں آپ کو بہت یاد کرتی ہوں اور یہ بھی جانتی ہوں کہ آپ بھی مجھے بہت یاد کرتی ہیں خدا آپ کو ہمیشہ خوش رکھے اور آپ جو چاہیں وہ عطا فرمائے آمین۔ ہمیشہ میرے ساتھ رہنا کبھی الوداع نہ کہنا سجنا جی اب بھائی ندیم میواتی آپ کو میرا پیار و شفقت بڑا اسلام کبھی اپنے قیمتی وقت میں سے ہمیں بھی یاد کر لیا کریں آپی ساحل دعا بخاری۔ نادر شاہ۔ اینڈ آپی کشور کرن آپ سب کو سلام امید ہے کہ آپ سب خیریت سے ہوں گے اور لکھنے میں مصروف ہوں گے ایسے ہی لکھتے رہیں تا کہ یہ محفل سجی رہے خدا آپ سب کو اور میرے بھائی کو زندگی کی ہر راہ میں کامیابی عطا فرمائے آمین انکل جان شکریہ ہمارے مشورے ماننے کا اس بار پھر ہمیں جواب چاہئیں ورنہ ہمارے گروپ والے پھر سے دباؤ ڈالنا شروع کر دیں گے ہماری پاور تو آپ جانتے ہیں ہاہاہا۔ میرے خط کا آغاز بھی آپ کے نام سے ہوتا ہے اور آپ کے نام سے اختتام ہوتا ہے میری جان مصباح کریم میواتی کے نام یہ ہی ہوگا سجنا جی آپ کے بارے میں میں نے اپنا پیار لکھوں تو قلم رک سی جاتی ہے پر یہ ہو کہ انکل اتنا بڑا خط دیکھ کر ڈر جائیں۔ آخر میں سب کو سلام اور خوفناک کی ترقی کے لیے دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ خوفناک ڈائجسٹ کو دن دگنی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے آمین۔

انعم شہزادی اینڈ ماہ نور لکھتی ہیں۔ اسلام علیکم میری طرف سے خوفناک ٹیم کو ڈھیروں دعائیں اور محبتوں بھرا اسلام۔ انکل جی آپ کا بہت بہت شکریہ آپ نے میرا پہلا خط شائع کر کے میری حوصلہ افزائی کی ہے اور آج میں پھر خوفناک میں خط لکھ رہی ہوں اور جہاں تک عاشق کی بات ہے تو یہ سب قارئین آپ کے عاشق ہی تو ہیں جو ہر ماہ آپ کے پاس حاضر ہوتے ہیں پر اس دفعہ کے شمارے میں پھر قسط غائب تھی باقی سٹوریاں بھید ۔سیاہ حیولہ شائع نہیں کیں جبکہ ہمیں ہر ماہ انتظار ہوتا ہے آپ سے گزارش ہے کہ ہمارے بھائی خالد شاہان جی کی



بھید سٹوری ضرور شائع کریں امید ہے آپ ہمیں مایوس نہیں کریں گے اور آپی کم نشاد جی آپ دو ماہ سے پھر غائب ہیں ہمیں ہر ماں آپ کی سٹوری کا شدت سے انتظار رہتا ہے اب میرے جانی دوستوں کی باری ہے جن میں ندیم عباس میواتی چتوکی۔ مصباح کریم چتوکی۔ فرخندہ جبیں۔ ایمان اور مارو چھوٹوں بھائی نادر شاہ ہے امید ہے آپ سب خیر تی سے ہوں گے آپی ساحل دعا بخاری اور آپی کشور کرن چتوکی بھی آپ سب کو خدا ڈھیروں خوشیاں عطا فرمائے آمین میری ایک دوست نے پوچھا کہ کہ آپ میری بہن بنو گی تو کیوں نہیں جانی ہم سب کے سامنے آپ کو بہن تسلیم کرتے ہیں اور آپ بہنوں کی طرح ہمیشہ ساتھ رہنا قسمت میں ہوا تو ملنا بھی ہو جائے گا خدا آپ کو خوش رکھے آمین ندیم عباس جی جلدی جلدی سٹوریاں بھیجا کریں ماہ نور آپی گزارش کر رہی ہوں اتنا لمبا غائب نہ ہوا کریں ورنہ اچھا جی کو بھجوا دیں گے اور وہ آپ کو گجرات لے جائے گا پھر نہ کہنا میں نے چھوڑی جانا ہے ہاہاہا۔ اور ملنا تو ہو ہی جائے گا آپ سے بھی نہ کبھی خدا نے چاہا تو یاد رکھنا ہم پھر آپ کی جان نہ چھوڑیں گے جانتے نہیں ہو آپ ہم گجرات والوں کو خیر ہمارے تو خدا سے دعا ہے کہ آپ اپنے ادارے میں کامیاب ہوں اور دل میں جس چیز کی خواہش کرو خدا آپ کے مانگنے سے پہلے وہ عطا فرما دیں اور زندگی کے ہر موڑ پر کامیابی سے نوازیں خدا آپ سب کو آخر میں میں خوفناک کے لیے ڈھیروں دعائیں جس کی بدولت مجھے اتنے اچھے دوستوں سے خدا نے نوازہ ہے اب اجازت چاہتی ہوں خدا حافظ۔

ملالہ اسلم خانیوال سے لکھتی ہیں میری طرف سے تمام رائٹرز کو سلام کیسے ہیں آپ سب فرسٹ آف آل ریاض انکل جی تھینکس دل خوش کر دیا بٹ پلیز غائب نہ ہوا کریں لکھتے رہا کریں خوفناک پڑھنے کا مزا دوبالا ہو جاتا ہے انکل جی میں نے اکتوبر کے لیے کچھ نگارشات بھیجی تھیں بٹ پتا چلا کہ شمارہ پرنٹ ہی نہیں ہوا اپنی وے نومبر کا مل گیا ہے پلیز اس بار تو دل مت توڑنا اور مجھ ناچیز کو اپنی محفل میں تھوڑی سی ہی جگہ دے دینا۔ ایس امتیاز زبردست تحریر تھی شکریہ۔ جل پری کی بیٹی نمبرون سٹوری تھی چھوٹی سی تھی تو شہزادے شہزادی کی شوق سے پڑھتے تھے اتنے عرصے بعد ایسی تحریر نظروں سے گزری اچھا فیل ہوا پراسرار کھنڈر کا سسپنس اینڈ تک قائم ہوا۔ سجاد احسن کا کاوش نے اس بار کچھ خاص تاثرات قائم نہ کیا موت کا جزیرہ گریٹ کامران بھیا اللہ کرے زور قلم اور زیادہ ہو ۔محمد عمر کھوکھر ایک دلچسپ اینڈ تھوڑی دل پر لرزہ طاری کر دینے والی تھی خیر مزا آیا۔ عاقب عباسی اور محمد اقبال کی بھی اچھی سٹوریز تھیں اُف عمران بھائی موت کی تلاش نے تو رونگٹے کھڑے کر دیئے تحریر وہی زبردست ہوتی ہیں جو قاری کو اپنے سحر میں جکڑ لیں آپ آئے اور چھا گئے پلیز لکھتے رہا کریں اب جانا نہیں ہاں۔ خونی ناگن کے لیے بس نام ہی کافی ہے اے کین تھینکس انکل جی افرا کی بھوت حسینہ بھی کمال کی تھی ہیرو تو بڑا ہی زبردست تھا آپ کا خیر لگی رہیں۔ زخمی چڑیل اینڈ دشمنی کے لیے گڈ ملک این اے کاوش آئی پر سے آپ بہت آگے جاؤ گے اپنی کہانی کا اختتام زبردست تھا بھید بھائی کہاں غائب ہو پلیز کم ٹو بیک۔ قم قم آپی۔ رابی خان۔ ساحل دعا انٹری دیں جب میں نے پڑھنا سٹارٹ کیا آپ غائب ہو گئے یہ نا انصافی ہے یار۔ چتوکی گروپ مصباح کریم میواتی لوگ آپ خطوط میں غائب نہ ہوا کرو یو نو میں عادی ہو گئی ہوں نا۔ بھید بھائی۔ ریاض انکل۔ قم قم آپی ایکین ریکویسٹ یو واپس آؤ۔ ملالہ منتظر ہے آپ کی یقیناً خط لمبا ہو گیا ہو گا شائع ہو گا یا نہیں بٹ انتظار رہے گا میری طرف سے تمام اسٹاف کو سلام اجازت دیں۔

ابو ہریرہ بلوچ بہاولنگر سے لکھتے ہیں دسمبر کا شمارہ بہت ہی لیٹ ملا جس کا ڈاکیا یا عملہ خود ہی ذمہ دار ہے لیکن شکر ہے مل گیا سب سے پہلے اسلامی صفحہ پڑھا دل کو خوشی ہوئی قیمتی معلومات سے مستفید کیا اس کے بعد

ہو میں سنے تو بھی تمہیں کچھ نہیں کہا۔ مصباح کریم، ہاشم۔ محمد بٹ۔ اینڈ ماہ نور، نسیم موسٹ ویلکم ان خوفناک ۔ آپ کا بہت بہت شکریہ۔ آپ نے ہماری سٹوری کو پسند کیا تو تیار ہو جاؤ اور بھی راز نو ارسال کر رہے ہیں لیکن ہمیں انعم شہزادی کا انتظار تھا انعم محمود بٹ صاحب کا نہیں ہاہاہا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ خوش وخرم رکھے آمین۔ ہمیں بھی بتانا کہ انکل جان کے کون کون عاشق ہیں ہاہاہا۔ ہماری بگ آپی فرخندہ جبیں ہمیں تو لگتا ہے کہ انکل جان نے آپ کا ہی مشورہ مانا ہے ہمیں بھی ایسے مفید مشورے دے دیا کرو۔ اب تو میرے لو کا پتہ چل گیا نا کہ تم ہی نہیں میں بھی تم سے لو کرتی ہوں مصباح۔ محمد قاسم رحمان ہری پور موسٹ ویلکم ہم آپکی دوستی دل و جان سے قبول کرتے ہیں جولائی وس راز نو یا انکل ریاض احمد۔ خالد شاہان۔ سے رابطہ کر کے نمبر لے سکتے ہو۔ انکل جان یہ تھی ہمارے گروپ کی گزارش جو سب کے مشورے سے ہم نے کی تھی آپ کا بہت بہت شکریہ کہ آپ نے ہماری گزارش قبول کر لی آپی اقراء اینڈ عمران رشید۔ بہت بہت خوشی ہوئی آپ لوگوں کی واپسی دیکھ کر آج سے چھ سات سال پہلے ہم سب کزن تین لوگوں کے فین تھے وہ آپی اقراء۔ انکل ریاض احمد۔ عمران رشید ہیں۔ ہمارے تو خیالوں گمان میں بھی نہ تھا کہ کبھی ہم آپ لوگوں سے مخاطب ہوں گے اس کی وجہ یہ بھی تھی ہم چھپ چھپ کر چوری چوری پڑھتے تھے جب ہمارا پتہ چلے گا اور پھر جو ہماری شامت آئے گی سب کو بتائیں گے ہاہاہا۔ یہ تینوں شخصیت ہمارے فیورٹ ہیں سٹوریز کیسی ہے یہ انشاء اللہ پھر بتائیں گے ہمیں خوفناک ڈائجسٹ پر بہت ناز ہے کیونکہ اس کی بدولت ہمیں بہت ہی پیارے دوست ملے ہیں یوں لگتا ہے جیسے خوفناک صرف ہم سب کو ملانے کا ہی منتظر تھا بہر حال اس خوفناک نے ہمیں عید مزے کی نہیں گزارنے دی کیونکہ یہ اکتوبر میں ہم سے غائب رہا تھا لیکن ہم پھر بھی اسے معاف کر دیتے ہیں ہم سب دوستوں ایک گھر ایک گروپ کی شکل میں ہیں یعنی محمد ندیم عباس۔ مصباح کریم۔ انعم شہزادی۔ ہماری پیاری للل آپی فلک زاہد۔ فرخندہ جبیں نادر شاہ۔ ایمان فاطمہ۔ اللہ تعالیٰ ہم کو اور ہمارے خوفناک کو ہمیشہ یونہی ہنستے مسکراتے رکھے آمین۔ کشور کرن آپی۔ خالد شاہان۔ قمر قمر نشاد۔ آپی اقراء۔ عمران رشید۔ اینڈ تمام قارئین کو سلام۔

ساحل دعا بخاری بصیر پور سے لکھتی ہیں۔ اس بار خوفناک بارہ بمبر کو ملا تائٹل پرانا تھا سلامی صفحہ تحریر کرنے والوں کے لیے جزاک اللہ کہانیاں کچھ خاص نہ تھیں میں نے بھی ایک کہانی مرگ شروع کر رکھی ہے مگر لکھنے کا ٹائم ہی نہیں ملتا پھر بھی جلدی ہی آپ لوگوں تک پہنچ جائے گی ستمبر میں خطوط صرف چھ ہی تھے میں تو پڑھتی ہی خطوط ہوں نیازی صاحب آپنے کتنی دیر بعد مایا کال کو مکمل کیا ہے اتنے ہی عرصے بعد میں اس پہ تبصرہ کروں گی یعنی 2016۔۔۔ آپ کا خط پڑھ کر آنکھ کھل گئی ہے اس قدر کول کول اور آپ یا حیرت۔ مگر کا تو پہلے والا انداز یعنی تنقید پسند ہی پسند ہے اتنا مزہ آیا تھا کہ جب آپ آدم بو آدم بو کرتے آتے تھے اور یہ تو پتہ ہے ہی سب کو کہ سب نے صرف آپ کی تنقید کے لیے لکھنا شروع کر دیا تھا اس لیے آپ کا اگلا خط اسی پرانے انداز میں ہونا چاہیے انکس مائی آرڈر۔ اور یہ اتنا عرصہ آپ کے شیریں پانے کے لیے دودھ کی نہر کھودنے میں مصروف تھے یا کسی لیلیٰ کے فراق میں جنگلوں اور صحراؤں کی خاک چھاننے چلے گئے تھے یا پھر اس ہیر کا نام بتا دیں جس کی بھینس چرانے آپ خوفناک کا تخت ہزارہ چھوڑ کر گئے تھے باقی سب کے لیے دعا ہے کہ جلد خوفناک میں لوٹ آئیں ہم تو کہہ کہہ کر تھک گئے ہیں بہر حال جو آپ سمیت کسی نے ہماری پکار پہ کان دھرا ہو۔ اب آپ نے کہا کہ تو شاید سب آجائیں کہ ظاہر ہے اب یہ بھی دیکھنا پڑتا ہے کہ پکارنے والا کون ہے اور ریاض بھائی پلیز ہر ماہ لکھا کریں اور اگر ہو سکے تو خطوط میں ہر ماہ شامل ہوا کریں اچھا بلکہ بہت ہی اچھا لگا ہے باقی سب کے لیے اتنا ہی کہ جو جیسا بھی لکھ



رہا ہے کم سے کم مجھ بہت اچھا لکھ رہا ہے اب اجازت دیں سب کو میرا سلام دعاؤں میں یاد رکھنا۔

ایم نادر شاہ۔ شجاع آباد سے لکھتے ہیں۔ میری سٹوری شائع کرنے کا بہت بہت شکریہ انکل جی اب اور انتظار نہ کرواؤ اور جلدی سے تلاش عشق اور بھید شائع کرو جی انکل تو کب آ رہے ہیں ہمارے پاس اب ہو جائے کہانیوں کے بات تو سب سے پہلے مایا کال کی آخری قسط۔ ڈر کے آگے جیت ہے۔ سیاہ ہیولا۔ اور انعم شہزادی کی کہانی بہت اچھی لگی اس کے بعد عمران رشید جو کہ میرا بہت بڑا فین ہے ان کی کہانی بہت اچھی لگی ۔ اقراء لاہور والی آپ کی کہانی بھی اچھی لگی۔ اس کے بعد خونی ناگن۔ خوفناک چڑیل۔ ایک بھیانک رات ۔ موت کا جزیرہ۔ بلیک میگزین۔ پراسرار کھنڈر۔ زخمی چڑیل۔ دشمنی۔ شیطان کا خوفناک انتقام۔ اور پیارے حذیفہ حاشر آپ کی سٹوری اچھی ہے فرخندہ جبیں تھینکس آپ نے ہماری کہانی کی تعریف کیا اب آپ بھی کوئی سٹوری لکھو آج پہلی بار آپی مصباح سے مخاطب ہوا ہوں ویسے تو سلام دعا ہے لیکن آپی مجھے آپ سے بہت ڈر لگتا ہے کیونکہ ڈاکٹر جو بن رہی ہو مجھے انجکشن سے ڈر لگتا ہے ایک بار طاہر عباس نے انجکشن سے ڈرایا تھا پورے تین دن مجھے بخار رہا تھا آپی مصباح جی اب آپ کوئی سٹوری لے کر آئیں اور میرے پیارے بھائی ندیم عباس میوانی آپ کا خط بہت اچھا لگا میں آپ کو بہت یاد کرتا ہوں ایک واحد تم ہی میرے جانی اور آپی انعم شہزادی۔ آپ کی تمام باتیں بہت یاد آتی ہیں آپ کی چائے ہاہاہا آپ بہت سویٹ ہو آپی جی اور پیاری آپی فلک زاہد آپ کی کہانیاں عاشق یا قاتل۔ عجب کھیل۔ بہت ہی پسند آئیں اور ہوٹل کی ایک شام کا انتظار ہے ندیم عباس میوانی آپ کی بہت بہت مہربانی جو آپ نے ہمیں شاہین گروپ میں شامل کر لیا اور اولیڈر ندیم عباس سے رابطہ کرو اس کے پاس میرا نمبر ہے کاشف عبید کاوش جی اب ہم جو آپ کو میسج نہیں کرتے یہ مطلب تو نہ ہوا کہ آپ ہمیں بھول ہی جاؤ اور آپ کی سٹوری کا شدت سے انتظار رہے گا ابو ہریرہ بلوچ آپ بہت سویٹ ہو میرے جانی کی طرح۔ جی انکل میں ایک سٹوری بھیج رہا ہوں پلیز اسے شائع کر دینا اور میرے خطوط کا جواب بھی دینا اگر آپ نے خطوط کا جواب نہ دیا تو آپی مصباح کی طرح ہم بھی دھرنا دے کر ہی رہیں گے انکل انکل اور پیارے انکل پلیز پلیز کہانی شائع کر دینا کیونکہ یہ کہانی بہت مشکل سے لکھی ہے طاہر عباس اور ظفر اور اور ساحل موسٹ ویلکم ان وا خوفناک۔ اس کے بعد سب کو سلام۔

ایم ظفر ایس اے۔ شجاع آباد سے لکھتے ہیں۔ میری طرف سے تمام خوفناک سٹاف کو میرا سلام میں خوفناک کی محفل میں پہلی بار شریک ہو رہا ہوں مجھے سے زیادہ ڈر کے آگے جیت کہانی اچھی لگی ہے اس کے بعد جادو کے سات روپ پلیز اس کی باقی قسطیں بھی شائع کریں مجھے سب سے پیاری کہانی بکھرے گلاب اچھی لگی ہے میں خوفناک میں ڈرو ڈر کے آیا ہوں آپ میرا خط شائع کر کے میرا ڈر ختم کریں مجھے تلاش عشق و سیاہ ہیولا اور بھید کہانی اچھی لگی بٹ ان کی پوری قسطیں شائع نہیں ہوئیں اب بھید کہانی بھیجئے اور ڈر کے آگے بھی جلدی بھیجئے ندیم عباس میوانی کب آ رہے ہو میری شادی میں آپی مصباح بھی آ رہی آخر میں سب کو سلام۔

طاہر عباس کے پی۔ شجاع آباد سے لکھتے ہیں سب سے پہلے انکل ریاض کا بہت شکریہ جو میرا خط شائع کیا میری حوصلہ افزائی کی اب آتے ہیں کہانیوں کی طرف خونی ریگستان۔ اور لال حویلی کا راز نادر شاہ کی کہانیاں بیسٹ تھیں ڈر کے آگے جیت آر کے ریحان خان کی بہت اچھی کہانی تھی پلیز اس کی باقی قسطیں بھیجیں۔ کوٹ جنات۔ بھوت حسینہ۔ کہانیاں اچھی تھیں نادر تو اپنا جگری دوست ہے وہ اور میں ایک ہی سکول میں پڑھتے رہے اس کے بغیر تو میرا دل ہی نہیں لگتا ندیم عباس کی راز نو کہانی کے بعد کوئی کہانی نہیں آئی آپ

جلدی سے جلدی لکھیں ہمارے دوست شاہان کی بھید کہانی کی باقی قسطیں جلد شائع کریں کاشف عبید کاوش یو آر ویری سویٹ آپ بھی کوئی سٹوری بھیجیں۔ آصف وارث کی مایہ کال سٹوری بھی بہت اچھی تھی آپ مہار اجہ سٹوری جلدی بھیجیں میں نے پہلی بار سٹوری لکھی ہے حوصلہ افزائی شائع کر کے کریں تا کہ میں اور لکھ سکوں اور خط کا جواب نیچے ہی دیا کریں اس کے تمام دوستوں اور خوفناک کے سارے سٹاف کو سلام۔

پروفیسر سہیل اختر ساحل۔ سکندر آباد سے لکھتے ہیں۔ اسلام علیکم میں خوفناک پچھلے مہینے سے پڑھ رہا ہوں مجھے میرے سٹوڈنٹ نے یہ عادت ڈالی ہے اور اب پہلی مرتبہ خط لکھ رہا ہوں مجھے سب کہانیاں اچھی لگی ہیں خاص طور پر نادر شاہ کی کہانی لال حویلی کا راز۔ اور خونی ریگستان کہانیاں بہت پسند آئیں ندیم عباس کی راز تو کہانی بھی اچھی تھی دھند کے پار۔ بکھرے گلاب۔ موت کی دستک۔ ساحل دعا کی کہانی اچھی تھی جادو کے سات روپ۔ ڈر کے آگے جیت جلد شائع کریں والسلام۔

---

محترم جناب قارئین اور رائٹر حضرات صاحب

اسلام وعلیکم۔ موسم کی خرابی اور لوڈشیڈنگ کے باعث اس بار خوفناک اور جواب عرض کچھ لیٹ ہو گئے ہیں اس کے لیے ہم آپ سے معذرت چاہتے ہیں۔ ہماری کوشش ہوتی ہے کہ ہم دونوں رسالے بروقت آپ تک پہنچا سکیں لیکن کوئی نہ کوئی وجہ بن جاتی ہے آپ لوگوں کی کالیں لمحہ بہ لمحہ مجھے اس بات کا احساس دلاتی رہتی ہیں کہ رسالہ کبھی بھی لیٹ نہیں ہونا چاہیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ آپ کو رسالے کے حصول کے لیے اتنی زحمت نہیں کرنی پڑے گی کیونکہ ہم اس کو وقت سے بہت پہلے شائع کر دیں گے۔ تعاون کا بہت شکریہ۔ کچھ قارئین کو ادارہ جواب عرض اور خوفناک سے شکوہ رہتا ہے کہ ان کی تحریریں جلد شائع نہیں ہوتیں ان سے گزارش ہے کہ کسی کی بعد تحریر کو ہم ردی کی ٹوکری میں نہیں ڈالتے ہیں وقت آنے پر وہ شائع ہو جائیں گی۔ اور بھی ایسی بہت سی شکایت ہمیں ملتی ہیں اور خاص کر جواب عرض کے رائٹرز کے بارے میں بہت سی شکایات مل رہی ہیں کہ وہ کسی لڑکی یا لڑکے کی کہانی لکھنے کے لیے پیسوں کا مطالبہ کرتے ہیں جو کہ بہت بڑی زیادتی کی بات ہے نجانے وہ کس امید کے ساتھ آپ لوگوں سے اپنی کہانی لکھوانے کی تمنا رکھتے ہیں لیکن آپ پیسوں کی بات کر کے ان کے دلوں کو گہری ٹھیس پہنچا دیتے ہیں۔ میری سب سے گزارش ہے کہ وہ اپنی کہانی خود ہی لکھیں۔ اور ادارہ کو بھیج دیں کسی بھی رائٹر کی سفارش نہ کروائیں۔ کیونکہ ادارہ جواب عرض اور خوفناک ڈائجسٹ آپ سب کا اپنا ہے آپ کا بھی اتنا ہی حق ہے جتنا دوسروں کا ہے۔ امید ہے کہ میری بات سمجھ گئے ہوں گے۔ اور مجھے خوشی ہو رہی ہے کہ پرانے رائٹرز پھر سے خوفناک کی محفل میں چلے آ رہے ہیں ان سب سے ایک بار پھر گزارش کرتا ہوں جو ابھی تک میری کال پر واپس نہیں آئے ہیں وہ جلدی اپنی کوئی سٹوری کے ساتھ خوفناک میں شامل ہوں۔ قمر نشاد کے والد کی ڈیتھ کے بعد ان کے بھائی کی ڈیتھ کا سن کر دکھ ہوا قارئین سے التماس ہے کہ ان دونوں کے لیے دعا کریں کہ خدا تعالیٰ ان کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور لواحقین کو صبر کی توفیق دے۔ آمین۔ خالد شاہان بھائی آپ کی اقساط ادھر ادھر ہو گئی تھیں جس وجہ سے کچھ ماہ تک آپ کی قسط بھید شائع نہ ہو سکی اب باقاعدگی سے شائع ہو گی۔

آپ سب کی موجودگی رسالے کی محفل کو چار چاند ہوئے ہے اور نئے لکھنے والوں کو صرف اتنا ہی کہوں گا کہ وہ لکھیں اور ہم ان کو شائع کریں گے۔ کسی کی سفارش کی ضرورت نہیں ہے۔ محمد عاصم بوٹا کے والد کی وفات کا شدید دکھ ہوا ہے۔ خدا تعالیٰ مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دے۔ ادارہ جواب عرض اور خوفناک ڈائجسٹ۔